سہل ترکیب یہہ ہی کہ ہر فریق کے سہام بموجب بیان سابق دریافت کرکے انکو اس
فریق کے شمار پر تقسیم کرین خارج قسمت ایک کا حصہ ہوگا مثلاً مثال مذکور مین
چار زوجات کا حصہ پانچ ضرب کئی ہوئی ۳۶ مین یعنی ۱۸۰ اور اسکو اگر ہم تقسیم
کردین تو خارج قسمت ۴۵ ہوتے ہین جو حصہ ایک زوجہ کا ہی ۔ اور اگر مناسخہ مین
دو سے زیادہ میت ہون تو دو میتون کی تصحیح بموجب بیان سابق کرکے اسکو بجای
میت اول کے شمار کرین اور سوم کو بجای دوم اور وہی قواعد عمل مین لاوین جو اوپر
مذکور ہوئی) اگر میت کے ترکہ کو وارثون مین تقسیم کرنا ہو تو تصحیح مین سے جتنا ایک وارث کو
پہونچی اسکو کل ترکہ مین ضرب کرو اور حاصل ضرب کو تصحیح پر بانٹ دو (خارج قسمت وارث
مذکور کا حصہ ترکہ مین سے ہوگا مثلاً مثال گذشتہ بالا مین میت کے چار زوجات دو لڑکیان
اور جدہ وارث تہین اور تصحیح ۱۴۴۰ سے تھی اور حصہ ہر ایک زوجہ کا ۴۵ اور لڑکی کا ۱۱۲
اور جدہ کا ۴۲ تہا اگر ترکہ میت کا نوے روپیہ فرض کرین اور دریافت کیا چاہین کہ ہر
وارث کا کیا حصہ ہوگا تو اول ایک زوجہ کا حصہ دریافت کیا یعنی ۴۵ اسکی سہام تہی
اسکو کل ترکہ یعنی ۹۰ مین ضرب کیا تو ۴۰۵۰ ہوئی اسکو تصحیح پر یعنی ۱۴۴۰ پر تقسیم
کیا خارج قسمت ۲ ہوئی ۱۱۷۰ بچی اسکے آنے کئی تو ۱۸۷۲۰ ہوئی انکو پہر ۱۴۴۰
پر بانٹا تو ۱۳ خارج قسمت ہوئی اور کچہہ نہ بچا معلوم ہوا کہ ہر زوجہ کا حصہ دو روپے
تیرہ آنے ہوتے ہین اور لڑکی کے حصے ۱۱۲ کو ۹۰ مین ضرب دیا ۱۰۰۸۰ ہوئی انکو
۱۴۴۰ پر تقسیم کیا تو پوری سات نکلی معلوم ہوا کہ ہر لڑکی کا حصہ سات روپے ہین اور
جدہ کا حصہ ۴۲ ہی انکو ۹۰ مین ضرب دیا تو ۳۷۸۰ ہوئی اسکو ۱۴۴۰ پر بانٹا تو
۲ نکلی اور ۹۰۰ بچی انکی آنے کئی ۱۴۴۰۰ ہوئی اور ۱۴۴۰ پر بانٹی سے ۱۰ آنے

خارج قسمت ہوئی اِس سے معلوم ہوا کہ ہر عدد کا حصہ ۳ روپیہ ۱۰ آنہ ہوتے ہین)
۔ اِسی طرح (اگر) قرضخواہ ہونگا مختلف قرضہ (میت کے ذمہ ہوا اور اُسکا ترکہ سب کو
وفا نکرے تو سب قرضہ کی تعداد کو بجای تصحیح کرنا چاہئیے لہ ہر شخص کے قرض کی مقدار
کو بجای ہر وارث کے سہام ہونگے اور ایک شخص کے قرضہ کو ترکہ مین ضرب دیکر مجموع
قرضون پر) بانٹ دینا چاہیئے (خارج کی تعداد اُس قرضخواہ کو ملیگی مثلاً زید کا قرضہ
میت کے ذمہ ۱۴۰ روپیہ اور عمرو کا ۷۰ روپیہ اور بکر کا ۸۰ روپیہ اور خالد کا ۱۰
روپیہ ہے اور ترکہ میت کا کل سو روپیہ ہی تو اب کل قرضونکی جمع کرکے جو دیکھا تو
۳۰۰ ہوئی اسکو بجای تصحیح رکھا اب ہر ایک کا حصہ اسطرح نکالا کہ اول زید کے قرضہ
یعنی ۱۴۰ کو ترکہ مین یعنی ۱۰۰ مین ضرب دیا ۱۴۰۰۰ ہوئی اُسکو ۳۰۰ پر تقسیم کیا تو ۴۶ روپیہ
پانچ آنے اور ایک تہائی آنے کی یعنی چار پائی زید کا حصہ ہوا اور علی ہذا القیاس
اورونکا حصہ نکال سکتے ہین) ۔ اگر میت کے وارثون سے کوئی کچھ مال لیکر صلح کرے
تو اسکو ایسا سمجھو کہ گویا وارثون تہا ہی نہین اور ترکہ مین سے وہ مال نکال ڈالو جسپر
اُسنے صلح کی ہو اور باقی کو باقی وارثون تقسیم کردو (یعنی اول تصحیح مسئلہ کی مع اُس وارث
کے کرنی چاہئیے پہر اوسکی سہام تصحیح مین سے خارج کردینے چاہئین تو گویا بعد نکالنے کے
جتنے رہینگے وہی تصحیح اصل سمجھی جاویگی اور باقی ترکہ کو بقیہ وارثون بموجب قواعد
مندرجہ بالا تقسیم کردینا چاہیئے) وَآخِرُ دَعْوٰنَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ ٭

## قطعہ تاریخ ختم ترجمہ از مترجم عفی عنہ

ہوئی فقہی مسائل مین کتاب بینظیر احسن
نہو وے سیر جسکی دیکھنے سے نفس شائق کا

سن ختم اسکا مین چاہا تو ہاتف غیب سے بولا
لکھو گنج حقائق ترجمہ کنز الدقائق کا

۱۲۸۴ھ

